یعنی تین مراتب رکھتے ہیں۔ اول مرید کہ اپنی مراد طلب کرتا ہے دوم متوسط کہ طالب گار آخرت ہے سوم منتہی کہ اصل مطلوب تک پہنچ گئے ہیں اور انتقالات احوال سے محفوظ ہیں پھر ارشاد ہوا کہ طریق تصوف کے طالب کو چاہئے کہ ادب ظاہری و باطنی کو نگاہ رکھے ادب ظاہر یہ ہے کہ خلق کے ساتھ بحسن ادب و کمال تواضع و اخلاق پیش آئے اور ادب باطنی یہ ہے کہ تمام اوقات و احوال و مقامات میں باحق سبحانہ رہے۔ حسن ادب ظاہر سرنامہ ادب باطن کا ہے اور حسن ادب ترجمان عقل ہے بلکہ التصوف کلہ ادبٌ دیکھو حق تعالیٰ اہل ادب کی بزرگی کی مدح فرماتا ہے۔ اِنَّ الَّذِیْنَ یَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِیْمٌ؈ جو کوئی ادب سے محروم ہے وہ تمام خیر و مبرات سے محروم ہے اور جو کہ محروم از ادب ہے وہ قرب حق سے بھی محروم ہے ؎

از ادب پرنور گشت است ایں فلک　　و ز ادب معصوم و پاک آمد ملک

ایک شخص نے حاضرین سے عرض کیا کہ صوفی کون ہے اور سلامتی کون فرمایا صوفی وہ ہے کہ سوائے اللہ کے دنیا و خلق سے مشغول نہ ہو اور رد و قبول مخلوق کی پروا نہ رکھے اور مدح و ذم اس کے نزدیک برابر ہو۔ اور سلامتی وہ ہے کہ نیکی کو چھپائے اور بدی کو ظاہر کرے ایک آدمی نے فقر کے معنی دریافت لئے فرمایا فقر دو طرح پر ہے اختیاری و اضطراری فقر اختیاری کہ واسطے رضائے حق کے ہو دولت مندی سے بدرجہا افضل ہے کہ حدیث الفقر فخری میں اسی فقر کی طرف اشارہ ہے اور فقر اضطراری عوام کو ہلاکت کفر تک پہنچاتا ہے کہ حدیث کاد الفقران یکون کفراً سے یہی مراد ہے اور معنی فقر کے محتاجی ہیں اور فقیر حقیقی وہ ہے کہ اپنے نفس سے بھی محتاج ہو یعنی اپنے آپ کا مالک بھی نہ ہے کیونکہ جس قدر فقیر کا ہاتھ ہر چیز سے خالی ہوگا اسی قدر اس کا دل ماسوائے اللہ سے خالی ہوگا اور فانی فی اللہ اور باقی باللہ ہو جاوے گا ایک دن بطور نصیحت کے بیان فرمایا کہ ہرگز ہرگز دنیا کے گرد نہ جاؤ اور دل کو اس کا گرویدہ نہ بناؤ کیونکہ دنیا کی مثال مثل آدمی کے سائے کے ہے اگر کوئی سائے کی طرف متوجہ ہو تو وہ اس کے آگے آگے بھاگتا ہے اگر سائے کو پس پشت

کرے وہ خود پیچھا نہ چھوڑے یہی حال ہے دنیا کا کہ جو کوئی دنیا کو ترک کرتا ہے دنیا اس کا پیچھا کرتی ہے اور جو کوئی طلب دنیا میں کوشش کرتا ہے اس سے کوسوں دور رہتی ہے اور ترک کرنے والے کو تلاش کرتی ہے۔ ایک دن ایک شخص نے سوال کیا کہ طالب راہ حق کو کیا کیا ضرور ہے۔ فرمایا کہ اول طالب شئی کو لازم ہے کہ حقیقت و ماہیت شئی مطلوبہ کی دریافت کرے تاکہ اس کے حاصل کرنے کی رغبت پیدا ہو پس جو شخص کہ ارادہ کرے کہ صوفیوں کے طریق پہ چلے اولاً ماہیت و حقیقت و غایت تصوف معلوم کرے بعد ازاں ان کے اعتقادات و آداب ظاہری و باطنی کو سمجھے خصوصاً اطلاقات کو کہ ان کے حال و قال و تصنیفات میں آتے ہیں جانے اور خاص خاص اصطلاحات کہ ان کے کلمات میں پائی جاتی ہیں ان سے واقف ہو تاکہ تابعداری ان کے افعال و اقوال و احوال کی کر سکے کیونکہ کثرت مدعیان کذاب سے حال محققان باصواب کا مجہول ہو کر فسادات واقع ہوتا ہے اور اس بارے میں یعنی بیان اعتقادات و آداب ظاہری و باطنی و اخلاق صوفیاں میں کتاب لاجواب "آداب المریدین" مصنفہ حضرت ضیاء الدین ابوالنجیب سہروردی رحمۃ اللہ علیہ بہت عمدہ ہے ہر زمانہ کے علماء ظاہر و باطن نے اس کو بنظر قبول دیکھا ہے۔ طالبان طریقہ صوفیہ کو عموماً اور متعلقین فقیر کو خصوصاً کتاب مذکور پیش نظر رکھیں اور اس پر عمل کریں تاکہ آداب اس قوم بزرگ کے حاصل ہوں ایک دن ایک شخص نے مسئلہ "وحدۃ الوجود" دریافت کیا فرمایا کہ یہ مسئلہ حق و صحیح و مطابق بواقع ہے اس مسئلہ میں کچھ شک و شبہ نہیں ہے معتقد علیہ تمامی مشائخ کا ہے مگر قال و اقرار نہیں ہے البتہ حال و تصدیق ہے۔ یعنی اس مسئلہ میں تیقن و تصدیق قلبی کافی ہے استتار اسکا لازم اور افشاء ناجائز ہے کیونکہ اسباب ثبوت اس مسئلہ کے کچھ نازک ہیں بلکہ بحدے دقیق کہ فہم عوام بلکہ فہم علمائے ظاہر میں کہ اصطلاح عرفاء سے عاری ہیں نہیں آتے تو الفاظ میں کہنا اور دوسروں کو سمجھانا کب ممکن ہے بلکہ جن صوفیوں کا سلوک ناتمام ہے اور مقام نفس سے ترقی کر کے مرتبہ قلب تک نہیں پہنچتے ہیں اس سے ضرر شدید پاتے ہیں اور مکر نفس سے چاہ الحاد و قعر ضلالت میں پڑ جاتے ہیں نعوذ باللہ منہا اس جگہ پہ زبان روکنا واجب ہے۔ راقم فقیر نور اللہ تعالیٰ قلبہ عرض پرداز ہے کہ کچھ بیان مفصل اس مسئلہ کا مکتوب حضرت الیتان

قلبی روحی فداہ ہیں کہ جناب حضرت مولوی عبدالعزیز صاحب حنفی چشتی، صابری، امروہی کے نام لکھا ہے۔

# مسئلہ وحدۃ الوجود اور اس کی تحقیق

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ: از فقیر حقیر امداد اللہ فاروقی چشتی صابری عفا اللہ تعالیٰ عنہ بعد حمد و صلوٰۃ وافیات و بتقدیم سلام و تحیت مودت ثبات مکرم و معظم درویشاں قدوۃ الیشان حقائق آگاہی، معارف دستگاہی جناب مولوی محمد عبدالعزیز صاحب چشتی صابری زاد اللہ تعالیٰ مجدہٗ کی خدمت شریف میں مبرہن و مکشوف ہو محبت نامہ سامی بمضمون عجیب و اشارات غریب موصول ہوا ممنون یاد آوری فرمایا بلحاظ ہم مشربی و ہم طریقی دربارہ مسئلہ وحدۃ الوجود و ماتعلق بہا آپ نے دریافت کیا ہے اور اس کے جواب کے واسطے بے حد مبالغہ کیا ہے مخدوما فقیر یہ لیاقت کہاں رکھتا ہے کہ اپنے کو زمرۂ عارفین حقائق شناس میں کب شمار کرتا ہے کہ ایسے امر خطیر کو لکھ سکے لیکن چونکہ جناب نے بکمال جوشش و کوشش جواب طلب فرمایا ہے اور متواتر پیغام بھیجے ہیں مجبوراً امتثالاً للامر قلم اٹھانا پڑا اور جو کچھ امر حق اپنی سمجھ میں آیا رطب و یابس لکھ دیا واللہ ہو الموفق والمعین امید ہے کہ اگر کوئی سہو و غلطی پائی جائے دامن عفو سے چھپا کر اس کی اصلاح میں کوشش فرمایئے احسان ہوگا کیونکہ فقیر ہیچمدان کو سوائے منصب ترجمانی اور کچھ نہیں ہے (فقرۂ ماخوذہ مکتوب بطریق انتخاب مضامین)

سوال اول مولوی محمد قاسم صاحب مرحوم معتقدان وحدۃ الوجود و وحدۃ الموجود کو ملحد و زندیق کہتے ہیں اور ان کے مرید و شاگرد مولوی احمد حسن صاحب کا بھی یہی مقولہ ہے اور اقوال ضیاء القلوب کو محتاج تاویل جانتے ہیں اور ان تاویلوں کا واقف اپنے سوا دوسرے کو نہیں مانتے مولوی رشید احمد و مولوی محمد یعقوب صاحب اس مسلک پر ہیں باوجود اس کے کہ آپ سے اجازت بیعت کی حاصل ہے اور مشرب اہل چشت کا رکھتے ہیں خلاف مشائخ چشت گفتگو کرتے ہیں۔

جواب اول۔ نکتہ شناسا مسئلہ وحدۃ الوجود حق و صحیح ہے اس مسئلہ میں کوئی شک و شبہ نہیں ہے۔ فقیر و مشائخ فقیر اور جن لوگوں نے فقیر سے بیعت کی ہے سب کا اعتقاد یہی ہے مولوی محمد قاسم صاحب مرحوم و مولوی رشید احمد صاحب و مولوی محمد یعقوب صاحب مولوی احمد حسن صاحب وغیرہم فقیر کے عزیز ہیں اور فقیر سے تعلق رکھتے ہیں کبھی خلاف اعتقادات فقیر و خلاف مشرب مشائخ طریق خود مسلک اختیار نہ کریں گے۔ مکرمًا! اعتقاد ایک کیفیت قلبی ہے کہ بندہ کو کمال علم و یقین و صدق سے کوئی بات دل پہ مستحکم ہوجائے اور اسکو عرف شرع میں تصدیق کہتے ہیں اور اقرار باللسان واسطے اجرائے احکام مسلمانی ضروری ہے وگرنہ بنا بر ثبوت اسلام عند اللہ اقرار کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ تصدیق قلبی کافی ہے یہ مسئلہ وحدۃ الوجود ایسا نہیں ہے بلکہ اس میں تصدیق قلبی و تیقن و زبان روکے رہنا واجب ہے کیونکہ اسلام شرعی خدا و خلق سے تعلق رکھتا ہے اور اسلام حقیقی محض خدا سے تعلق رکھتا ہے اس میں تصدیق مع اقرار ضرور ہے اور اس میں فقط تصدیق چاہیئے سوائے اس کے اس مسئلہ کو چھپانے میں یہ فائدہ ہے کہ اسباب ثبوت اس مسئلہ کے بہت نازک اور نہایت دقیق ہیں فہم عوام بلکہ فہم علمائے ظاہر کہ اصطلاح عرفا سے عاری ہیں اس کے ادراک کی قوت نہیں رکھتا اور علماء کا کیا ذکر ہے بلکہ جن صوفیوں کا سلوک ابھی ناتمام ہے اور مقام نفس سے گذر کر مرتبہ قلب تک نہیں پہنچے اس مسئلہ سے نقصان اٹھاتے ہیں اور مکر نفس و تزلزل و لغزش سے چاہ ضلالت میں سرنگوں ہوکر گرتے ہیں بلکہ اکثر گروہ کے گروہ گمراہ گئے ہیں کما شہدنا ہم نعوذ باللہ من ذالک آپ بھی خوب جانتے ہیں کہ یہ مسئلہ خاصیت عجیب رکھتا ہے ؎

ع۔ بعض را ہادی بعض را مضل

ہر چند نعمت خوش گوار ہو صحیح و تندرست کو اس سے لذت و حلاوت حاصل ہوتی ہے اور مریضوں کو تلخ اور ناگوار لگتی ہے بلکہ ان کے لئے زہر قاتل ہے اسی واسطے فرمایا ہے "من صرح باسرار الربوبیۃ فقد کفر" چھپانا اس کا لازم ہے اور افشاء اس کا ناجائز ہے۔ اول جس شخص نے اس مسئلہ میں خوض فرمایا شیخ محی الدین ابن عربی ہیں

قدس سرہ انکا اجتہاد اس مسئلہ میں اور اثبات مسئلہ کا براہین واضحہ سے جمیع موحدان کی گردن پر روز تا قیامت موجب احسان ہے لطف تو یہ ہے کہ شیخ الشیوخ شہاب الدین عمر سہروردی قدس اللہ سرہ ہم عصر و ہم وطن ان کے تھے لوگوں نے حال شیخ اکبر کا ان سے پوچھا۔ فرمایا ھو زندیق آدمی ان کی صحبت سے احتراز کرتے تھے جب انہوں نے وفات پائی لوگوں نے شیخ الشیوخ سے ان کی آخرت کا حال دریافت کیا ارشاد ہوا مات قطب الوقت من کان ولی اللہ۔ تمام لوگ متعجب ہوئے عرض کیا کہ کیوں ان کو زندیق کہہ کر ہم کو استفادے سے محروم رکھا جواب میں فرمایا کہ وہ ولی واصل بحق تھے لیکن جذبہ قوی رکھتے تھے ہر چند مقرب بارگاہ تھے مگر قابل اتباع نہ تھے اخیر زمانے میں مجذوب ہو گئے تھے اور زبان ان کی افشائے اسرار میں بے اختیار ہو گئی تھی اگر تم لوگ ان کی صحبت میں رہتے گمراہ ہو جاتے کیونکہ غلبہ حال سے ایسی باتیں کرتے تھے کہ جو تمہاری سمجھ میں آنے کے قابل نہ تھیں اور عوام کے لئے نقصان رساں تھیں۔ اگر خیال کرو تو میں نے تمہارے اوپر بڑا احسان کیا پس اس جگہ غور فرمانا چاہیئے کہ ہم لوگوں کو کیا منصب ہے کہ ہر کس و ناکس بازاریوں سے مسئلہ وحدۃ الوجود و وحدۃ الموجود کا ذکر کریں اور عوام کو کہ تھوڑا بہت ایمان تقلیدی رکھتے ہیں اس ایمان سے بھی بے نصیب کریں اس معاملہ میں گفتگو فضول ہے بلکہ اپنا وقت اور عوام کا اعتقاد ضائع کرنا ہے معارف آگاہا اسی احتیاط کی وجہ سے احباب فقیر مثل فقیر اس قیل و قال سے زبان کو روکے ہیں اور بیان سے پرہیز کرتے ہیں اور پوچھنے والوں کو تاویلات کا حوالہ دیتے ہیں تاکہ انکار اس مسئلہ کا نہ ہو جاوے۔ بہت سے جاہلوں نے اس مسئلہ کو مسلک بنا کر محفلوں میں اپنی شیخی کی گرم بازاری کر رکھی ہے اور خود بھی گمراہ ہوتے ہیں اور مسلمانوں کے گروہ کو بھی گمراہ کرتے ہیں جیسا کہ اکثر دیکھنے میں آتا ہے۔ پس اس قیل و قال سے کیا فائدہ اگر توفیق ہو تو آدمیوں کو طلب حق اور ترک تعلق دنیا و کثرت فکر و ذکر کی تحریص دلائے اور اس میں کوشش کرے جب اس محنت سے تزکیہ نفس و تصفیہ قلب حاصل ہو جائیگا خود ضرورت اس مراقبہ کی جو ضیاء القلوب میں لکھا ہے پیش آئے گی اور اللہ خود راہبری فرمانے والا ہے وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا

غرض ہدایت کرنے سبیل معرفت سے تجلی ذاتی ہے قلب سالک پر تا کہ حقیقت مسئلہ وحدۃ الوجود کی منکشف ہو یہ راہ چلنے کی ہے کہنے اور بتانے کی نہیں ہے کہنے سے جاننے تک اور جاننے سے دیکھنے اور ہونے تک بڑا فرق ہے خدا تعالیٰ مجھ کو اور میرے احباب کو اور آپ کو اور آپ کے احباب کو اس راہ میں لغزش سے محفوظ رکھے۔ پیرو شیخ اکبر کے حضرت جامی قدس سرہٗ السامی فرماتے ہیں ؎

از ساحتِ دل غبار کثرت رفتن　　خوشتر کہ بہرزہ درِ وحدت شفتن
مغرور سخن مشو کہ توحید خدائے　　واحد دیدن بود نہ واحد گفتن

اگر انصاف کو ہاتھ سے نہ دیا جائے اور نظر تعمق سے اس مسئلہ کی حقیقت دریافت کریں سوائے حیرت در حیرت بدوں فنا در فنا کچھ حاصل نہیں ہوتا پھر بھلا خاک بیان کریں کہ ایسا ہے یا ویسا ہے ع

آں سوختہ را جان شد و آواز نیامد

زبان اسرار وجدانی کی تشریح میں لال ہے۔ مثل اندھے مادرزاد کے کہ خواب میں رنگہائے عجیب دیکھتا ہے وہ آدمیوں سے کیا بیان کرے کہ ایسا تھا یا ایسا کیونکہ کوئی چیز محسوسات میں اس نے نہیں دیکھی کہ جس سے مشابہت بیان کرے اور سمجھاوے اگر اجیانا کچھ کہے اور سمجھائے تو کبھی امر واقعی نہ کہے گا واللہ اعلم۔

سوال دوم۔ حالانکہ ضیاء القلوب میں ورزش لاموجود الا اللہ و مراقبہ ہمہ اوست کی بہ تصریح تاکید ہے ونیز مراقبہ ہمہ اوست میں ملاحظہ معنی کو لازم کہا ہے پس یہ مراقبہ بلا لحاظ عینیت و اتحاد نہیں ہو سکتا ہے اور دوسری جگہ ضیاء القلوب ہی میں ہے تا وقتیکہ ظاہر و مظہر میں فرق پیش نظر سالک ہے بوئے شرک باقی ہے اس مضمون سے معلوم ہوا کہ عابد و معبود میں فرق کرنا شرک ہے۔

جواب دوم کوئی شک نہیں ہے کہ فقیر نے یہ سب ضیاء القلوب میں لکھا ہے اگر کہیں کہ جو کچھ کہا نہیں جاتا ہے کیوں لکھا گیا جواب یہ ہے کہ اکابر دین اپنے مکشوفات کو تمثیلات محسوسات سے تعبیر کرتے ہیں تا کہ طالب صادق کو سمجھا دیں نہ یہ کہ کَاَنَّہٗ ھُوَ

کہہ دیتے ہیں کہ اگر نابینا خواب میں سانپ دیکھے تو اس کے بیاں سے عاجز ہو کر یہی کہے گا کہ میری کلائی کی طرح تھا اور اسی حالت میں اس کو زمی دیکھا کر پوچھا جائے کہ کیا ایسا تھا وہ کہہ دے گا کہ ہاں اس کو تمثیلات کے ذریعہ سمجھانا کہتے ہیں اسی طرح پہلے لوگوں کی تحریرات ہیں پیچھے آنے والوں کی آگاہی کے لئے تاکہ فیض برقرار رہے اور وقت حاجت شکوک رفع ہو جو اسرار کہ سینہ بسینہ چلے آتے ہیں لکھنا مناسب جانا اور راہ حقیقت فراخ کی اور کہا کہ ہم وہ لوگ ہیں کہ نا اہل کو ہماری کتاب دیکھنا حرام ہے حقیقت حال یہ ہے کہ فقیر نے بھی انہی کی تقلید پران کے قول کو ذکر کیا ہے لیکن باوجود اس کے آنجناب استفسار فرماتے ہیں اور انکشاف اصلیت کا چاہتے ہیں لاعلاجاً للامتثال الامر تھوڑی تشریح کرنا ضروری ہوئی تاکہ خاطر نشینی آپ کی ہو اور اطمینان حاصل ہو اور تردد نہ رہے مختصر یہ کہ بیان صالحین سلف سے معلوم ہوا کہ اصل میں تو یہ مسئلہ حق و بالیقین ہے لیکن صدق اسکا اس وقت معلوم ہوتا ہے کہ طالب محنت اور مشقت اور استغراق اور ترک خطرات ماسوا کے ذریعہ سے اپنی خودی سے دور ہو اور جب خیال خود سے گذرا گویا سب سے گذر گیا کوئی چیز اس کو نظر و خیال میں باقی نہیں رہتی بلکہ ہستی حق کا معاینہ کرتا ہے اور جس وقت نظر سالک تقییدات دہستی ماسوا سے اٹھ گئی سوا خدا کے اور کچھ نظر نہیں آتا بے خبر ہو جاتا ہے بلکہ اس معنیٰ کا شعور بھی جاتا رہتا ہے سب خدا ہی خدا نظر آتا ہے ہو ہو کہنے کا کیا ذکر انا انا کہنے لگتا ہے اس کو مرتبہ فنا در فنا کہتے ہیں ان اقوال کو نے کا کہا ہوا نہ خیال کرنا چاہیئے بلکہ نے نواز کا سمجھنا چاہیئے مولانا فرماتے ہیں ؎

نے کہ ہر دم نغمہ آرائی کند — فی الحقیقت از دم نائی کند
بے فنائے خویش و بے جذبے توی — کے حریم وصل را محرم شوی

ایضاً ایک عارف کا مقولہ ہے ؎

تو مباش اصلاً کمال این است و بس — تو دراں گم شو وصال این است و بس

سلطان الانبیاء صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی اس حالت کی خبر دی ہے لی مع اللہ

وقت لا یسعنی فیہ ملکٌ مقرب ولا نبیٌ مُرسَلٌ اور آپ کی خاص امت میں سے بایزید بسطامی قدس سرہ نے کہا ہے کہ سُبحانی مَا اَعظَمَ شانی اور منصورؒ حلاج نے انا الحق کہا یہ سب اسی باب میں ہے لیکن اس کے باوجود غیریت اعتباری کہ اصطلاحی ہے درمیان عبد و رب سے مرتفع نہیں ہوتی ہرچند کہ حالت فنا میں شعور نظر سالک میں باقی نہ رہا ہو کیونکہ جب بے شعوری سے پھر طرف شعور کے آیا جانا کہ میں اپنے سے بے خبر ہو گیا تھا مثل اس لوہے کے ٹکڑے کے کہ آگ میں سُرخ ہو کر پکار اٹھا کہ میں آگ ہوں اس کے اس قول کا انکار نہیں ہو سکتا۔ لیکن فی الواقع آگ نہیں ہوا بلکہ یہ ایک حالت ہے کہ اس لوہے پر عارض ہو گئی ہے ورنہ لوہا لوہا ہے اور آگ آگ یہ ایک شمہ حقیقت وحدۃ الوجود کا ہے اس جگہ تھوڑی کیفیت عینیت و غیریت کی جاننا واجب ہے کیونکہ جب اس سے واقفیت نہ ہوگی کیفیت وحدۃ الوجود کی سمجھ میں نہیں آئے گی۔ اور ورزش مراقبہ ہمہ اوست وبلاحظ عینیت ممکن نہیں ہے جو لوگ کہ بمجرد خوض مسئلہ وحدۃ الوجود کے زندیقیت میں پڑ گئے وہ بسبب نہ جاننے مسئلہ عینیت و غیریت کے ہوا اور جس شخص نے اولاً یہ دو امر تحقیق کر لئے تمام مسائل جاننا اس پر آسان ہوا۔ اگرچہ یہ مسئلہ عینیت و غیریت سے متعلق ہے تنزّلات ستّہ کے جاننے سے لیکن فقیر اس طوالت میں مشغول نہیں ہوتا مختصراً لکھتا ہے اور وہ یہ ہے کہ عبد و رب میں عینیت و غیریت دونوں متحقق ہیں وہ ایک وجہ سے اور یہ ایک وجہ سے اگرچہ بادی النظر میں اجتماع ضدین ایک شخص میں محال معلوم ہوتا ہے الضدان لا یجتمعان قول صحیح ہے مگر اس میں دو ضد لغوی مراد ہیں اور ضد اصطلاحی جمع ہوتے ہیں اور اسی وجہ سے محققین کو جامع الاضداد کہتے ہیں کیونکہ صوفیوں کی اصطلاحیں دوسری ہوتی ہیں مثلاً نور و ظلمت ضد لغوی ہے یہ ضد ایک جگہ ایک وقت جمع نہیں ہوتیں کیونکہ معنی ان اشیاء کے اپنی جگہ پر قائم ہیں اگر اپنی وضع پر قائم نہ رہیں اجتماع اس کا جائز ہے۔ مثلاً سائے کو اگر ظلمت کہیں مجازاً از روئے استعارہ ہو سکتا ہے اور یہ سایہ کہ جس کا ظلمت نام رکھ لیا ہے نور کے ساتھ ایک جگہ اور ایک

وقت جمع ہوجاتا ہے جیسا کہ دیکھا گیا ہے کہ ایک وقت ایک جگہ تابش آفتاب کہ نور سے اور سایۂ دیوار جمع ہوتا ہے کیونکہ سایے سے مراد ظلمت اصطلاحی ہے پس اس تمہید سے معلوم ہوا کہ عبد ورب میں عینیت حقیقی لغوی نہیں ہے اور غیریت حقیقی بھی لغوی نہیں ہے اجتماع ان دو ضدوں کا شئی واحد میں محال ہے۔ پس ضد کہ علم معقولات میں ممنوع واقع ہوا وہ بمعنٰی لغوی ہے نہ اصطلاحی یہ قوم محققین اسی سبب سے جامع الاضداد ہیں کہ دو ضد کو جمع کرتے ہیں وہ دو ضد بمعنی لغوی نہیں ہے کیونکہ اجتماع ضدین لغوی ان کے نزدیک بھی محال ونا جائز ہے اور دوسری مثال یہ ہے کہ کوئی شخص اپنے ارد گرد کئی آئینے رکھ لے تو ہر آئینے میں ذات وصفات اس کی بعینہ نمودار ہو نموداری صفات۔ وہ ہے کہ ہر حرکت وسکون مثل شادمانی وغمگینی وہنسی وگریہ شخص عکس میں ظاہر ہوتا ہے اسی سبب سے شخص عین عکس ہے عینیت حقیقی اصطلاحی ہے اگر لغوی ہوتی جو کیفیت کہ عکس پہ گذرتی شخص پر گذرنا بھی واجب ہوتی کیونکہ عکس ہزاروں آئینوں میں ہے اس کثرت سے وحدت شخص پر فرق نہیں پڑتا اگر آئینہ وعکس پہ پتھر ماریں یا کوئی نجاست ڈالیں شخص اس سے متضرر ومنجس نہیں ہوتا ہے بلکہ اپنے حال پہ اور ان نقصانات سے مبرا ومنزہ ہے اس طرح سے غیریت حقیقی اصطلاحی ثابت ہوتی ہے پس شخص وعکس میں عینیت وغیریت دونوں متحقق ہوئیں جاننا چاہیئے کہ عبد ورب میں عینیت حقیقی لغوی کا جو اعتقاد رکھے اور غیریت کا بجمیع وجوہ انکار کرے ملحد وزندیق ہے کیونکہ اس عقیدہ سے عابد ومعبود، ساجد ومسجود کا کچھ فرق نہیں رہتا اور یہ غیر واقع ہے نعوذ باللہ من ذالک اگر محض غیریت حقیقی لغوی خالق ومخلوق میں اعتبار کریں اور کوئی نسبت وتعلق عینیت عبد ورب میں سوائے نسبت خالقی ومخلوقی ثابت نہ کریں مثل نسبت کمہار کے برتنوں کے سا تھ اگر کمہار مر جائے اس کے بنائے ہوئے برتن اپنی جگہ پڑے رہتے ہیں یہ بسبب غیریت لغوی کے ہے برتنوں اور کمہار میں یہ قسم غیریت کی عبد ورب میں واقعی نہیں ہے جو لوگ اس غیریت کے قائل ہیں علمائے ظاہر ومتکلمین ہیں موحدین کی اصطلاح سے غافل ہیں اور ڈرتے ہیں کہ عبد ورب ایک ہوتا ہے یہ نہیں جانتے کہ بموجب اصطلاح محققین کہ عکس وشخص میں باوجود ثبوت دونوں جہت کے کبھی یہ وہ نہ ہوا اور وہ یہ نہ

ہوا عکس عکس ہے اور شخص شخص عکس مخلوق و حادث و ناقص ہے اور شخص قدیم و باقی و کامل پس یہی اصل و حقیقت اس معاملہ کی ہے ؎

ہر مرتبہ از وجود حکمے دارد ! گر حفظ مراتب نکنی زندیقی

اور بمصداق مَرَجَ الْبَحْرَیْنِ یَلْتَقِیٰنِ بَیْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا یَبْغِیٰنِ یہی دو جزء حادث و قدیم ہیں نیز اس جگہ ایک تمثیل لطیف یاد آئی اعنی۔ بندہ قبل وجود خود باطن خدا تھا اور خدا ظاہر بندہ کنت کنزاً مخفیاً الخ اس پر دلیل ہے حقائق کونیہ کہ نتائج علم الٰہی ہیں ذات مطلق میں مندرج و مخفی تھے اور صرف اپنی ذات پر ظاہر تھے جب ذات نے چاہا کہ ظہور خود دوسری نہج پر ہو اعیاں کو ان کے لباس قابلیات میں اپنی تجلی کے جلوے سے ظاہر فرمایا اور خود شدت ظہور خود سے ان کی نگاہ سے مخفی ہو گیا مثل تخم کے کہ درخت مع تمام شاخوں اور پتوں و پھول و پھل کے اس میں چھپا تھا گویا کہ تخم بالفعل تھا اور شجر بالقوہ جب تخم نے اپنے باطن کو ظاہر کیا خود چھپ گیا جو کوئی دیکھتا ہے درخت کو دیکھتا ہے تخم دکھائی نہیں دیتا اگر غور سے دیکھا جائے تو تخم بصورت درخت کے ظاہر ہوا تخم بالقوہ ہوا اور درخت بالفعل ہر چند کہ ایک وجہ سے کہ تخم و درخت ایک ہے جدائی نہیں ہے عینیت پائی جاتی ہے لیکن دلائل غیریت و جدائی کے بھی اس میں موجود ہیں، اور واقعی ہیں حفظ مراتب اس میں ضرور ہے کیونکہ صورت و شکل و تاثیر و خواص تخم کے اور ہیں اور اجزائے درخت کے اور وجوہات غیریت بھی بہت ہیں۔ مرد صاحب عقل اس سے انکار نہیں کر سکتا اگرچہ از روئے عینیت تخم و درخت ایک ہے لیکن یہ وحدت اعتباری اصطلاحی ہے نہ باعتبار حلول کے اور نہ اتحاد کے یعنی بالقوہ اور بالفعل شراکت رکھتا ہے پس جو کہ بالفعل تھا بالقوہ ہوا اور جو کہ بالقوہ تھا بالفعل ہوا فہم من فہم جل حکمتہ عظمۃ شانہٗ کسی نے کیا خوب کہا ہے ؎

نزد دوست بگویم حکایتے بے پوست ہمہ از دوست اگر نیک بنگری ہمہ اوست

**فائدہ:۔** جب دو جہت سے نسبت عبد و رب ثابت و متحقق ہوئی لازم آیا کہ واسطے عروج کرنے کے مرتبہ پست ترین نزول سے اور حصول قرب و وصال اور پہنچنے درجہ عبدیت حقیقی کے سبب سے کار ضروری ہیں اور وہ مجاہدہ و مراقبہ ہے وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ

وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ عبادت کرنا یعنی عبد ہوتا ہے ور حقیقت عبداللہ حقیقی خاتم المرسلین محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم ہیں عبد ہونا دشوار ہے جبتک کہ کوئی وہم الوہیت خود سے تمامًا وکمالًا نہ نکل جائے اس مرتبہ کو نہیں پہنچتا بنا براں مجاہدات وریاضات ترک تعلق دنیا وحظ نفس وترک توہم ماسوا واجب ہوا تاکہ ذکر وفکر درستی وراستی سے ظاہر ہو جب پہلے صیقل ذکر سے نفس مطیع وقلب صاف ہو جائے اور ذوق وشوق میں ترقی ہو دل خطرات سے رک جاوے اب وقت مراقبہ لاموجود اِلَّا اللّٰہ کا آیا جب اس مراقبہ میں ہمہ ازوست سے اغماض نظر کر کے ہمہ اوست کو پیش نظر رکھے اس استغراق میں فیض باطنی وجذبہ غیبی مدد فرماتا ہے جو کچھ کہ اس کے سوا ہے اسی سے بے خبر ہوتا ہے اور اس بے خبری کی تمیز بھی نہیں ہوتی۔ دیکھتا ہے جو کچھ دیکھتا ہے اور جانتا ہے جو کچھ جانتا ہے کہتا ہے جو کچھ کہتا ہے بہر صورت معذور ہے یہ ہے وحدۃ الوجود اور وحدۃ الموجود جیسے لوہا کہ آگ میں رنگ آگ کا پاکر نعرہ انا النار کہہ اٹھا نہ یہ کہ انقلاب حقیقت سے آگ ہو گیا یہ حال سے تعلق رکھتا ہے نہ کہ قال سے مقام غور ہے یعنی جس حالت میں کہ لوہے نے اپنے کو آگ کے حوالہ کر دیا اپنے لوہا ہونے کے خیال سے گزر کر اس انتظار میں ہے کہ آتش مستولی ہو اور اپنا رنگ عطا کرے اس تصور میں اگر دوسرا خیال گزرے اس کے لئے شرک ہے کہ مانع مقصود وقاطع الطریق اس کا ہے یہ مطلب ہے اسکا جو ضیاء القلوب میں ملاحظہ سامی ہوا کہ مراقبہ ہمہ اوست میں جب تک کہ فرق ظاہر ومظہر پیش نظر سالک ہے بوئے شرک باقی ہے واللہ اعلم۔ لاعلم لنا الا ما علمتنا۔ گرامی قدر فقیر نے بے محابا طول لسانی کیا کیونکہ بدوں اس کے بات تمام نہیں ہو سکتی تھی ہر چند کہ اس تحریر سے میں خود نادم ہوتا ہوں لیکن خوش ہوں کہ بہر تقدیر جواب خطوط متعدد جناب ادا ہوا اگر پسند خاطر ومنظور والا ہو بندۂ ضعیف کو دعائے خیر خاتمہ سے یاد فرمائیے ورنہ اب پھر فقیر کو تکلیف نہ دیں وما علینا الا البلاغ المبین ؎

دریں مشہد بگویائی مزن دم سخن را ختم کن واللہ اعلم!

محررہ ۲ر ذی الحجہ ۱۲۹۹ھ ہجری در مقام خیر البلاد مکہ معظمہ زاد اللہ شرفہا وتعظیمہا۔

لوکان البحر مدادا لکلمات ربی لنفد البحر قبل ان تنفد کلمات ربی ولوجئنا بمثلہ مددا ط ان اللہ وملئکتہ یصلون علی النبی یا ایھا الذین اٰمنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما۔ میرے پیارے ناظرین ہرچند آپ کا خادم وحشی گمنام یہ قابلیت نہیں رکھتا کہ اس کی ہرزہ سرائی پر آپ لوگ متوجہ ہوں لیکن خدا کی مزید رحمت نے دستگیری کرکے اس کو اتنے بڑے دربار میں پہنچا کر دولت آستانہ بوس سے فیضیاب فرمایا یعنی حج خانہ کعبہ وزیارت مدینہ طیبہ کے ساتھ ہی جناب قطب العالم مولانا شاہ امداد اللہ صاحب عم فیضہ کے سلک غلاماں میں منسلک فرمایا اور بعد شرفیابی قدم بوسی بحسب اتفاق اس رسالہ متبرکہ کے ترجمہ کرنے کی خدمت جناب حاجی محمد مرتضیٰ خاں صاحب مدظلہ نے سپرد فرمائی اور اچھا برا جو کچھ ہوسکا ترجمہ مرتب ہی کیا مگر عدم تکمیل سے طبیعت کو افسوس تھا لیکن حضرت کے تصرف باطنی سے اور خاں صاحب موصوف کی جستجو سے جناب مولانا و مخدومنا مولوی حاجی محمد اشرف علی صاحب نے رسالہ امداد الصادقین مؤلفہ مولوی صادق الیقین صاحب مرحمت فرمایا جس میں انہوں نے حضرت صاحب کے ملفوظات کو بزبان فارسی جمع کیا تھا چنانچہ اس کا ترجمہ بھی آخر کتاب میں شامل کیا گیا اور اس کے سوا مولانا مولوی احمد حسن صاحب دام مجدہٗ نے بھی ایک مجموعہ عـــہ ملفوظات تیار فرمایا تھا وہ بھی مولانا موصوف نے بغرض شمول دے دیا اب دونوں رسالوں کو اس جزو مختصر میں ترتیب وار لگا دینے سے دل کی آرزو پوری ہوگئی اور مضامین کی تکمیل ضروری بھی انجام پاگئی بڑی مسرت اور دلی شکریے کے ساتھ میں مولانا اشرف علی صاحب دام لطفہٗ کا دوبارہ ذکر کرتا ہوں کہ

عـــہ مولانا نے کچھ حالات اپنے خاندان وغیرہ کے بھی لکھے تھے وہ تکرار کی وجہ سے ترک کر دیئے گئے کیونکہ اس رسالہ میں ذکر ہوچکا ہے اور ترتیب تحریر اپنے رسالہ کی مولانا نے یوں لکھی ہے کہ بعد استخارہ کے روز پنجشنبہ کے جمعہ کے دن پانچویں محرم الحرام ۱۳۱۳ھ جہاں حضرت نے نماز جمعہ پڑھی تھی اس جگہ بیٹھ کر لکھنا شروع کیا اور کچھ حالات تیمناً حطیم میں میزاب رحمت کے نیچے شروع کیے اور کچھ حالات باب کعبہ کے سامنے لکھے تاکہ ان مقامات کی برکت سے خدا ان کو پورا اور منظور کرے ۱۲

انہوں نے اس ترجمے کے دیکھنے میں اپنا تھوڑا وقت صرف کرکے میری لغزشوں کی بہت کچھ درستگی فرمائی اور یہ بھی عرض کرتا ہوں کہ میں نے بعض مضامین جو مکرر سہ کرر آتے جاتے تھے سہولت کی غرض سے چھوڑ دیئے ہیں اس لئے ناظرین یہ دھوکہ نہ کھائیں کہ میں تو مولانا محمد ادریس صاحب عم نوالہ نگرامی کا مرید ہوں مجھے حضرت صاحب سے کیا تعلق ہیں اس امر کا بھی اظہار کرتا ہوں کہ میں نے حضرت صاحب سے حسب الحکم حضرت مولانا کے خاندان چشت میں بیعت کی ہے اور چونکہ یہ امر امتثالا للامر مولانا واقع ہوا ہے لہذا دونوں آستانے میرے لئے ایک ہیں افسوس کہ میں قید نفس لعیں میں پھنس کر مقصود اصلی سے دور ہوا اور ہوا و ہوس میں مبتلا ہو رہا ہوں۔ آپ ناظرین اکابر ابرار و مومنین صالحین ہیں دعا فرمایئے کہ خدا میرے اوپر بھی رحم فرما کر میری دلی تمناؤں کو پورا کرے اب آپ بنسی خوشی سے اس رسالہ کے دونوں تتمہ بھی ملاحظہ فرما کر بہرہ اندوز سعادت ہوجیئے۔ والسلام خیر ختام

---

# شمائم امدادیہ حصہ دوم

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد حمد و صلوٰۃ کے یہ احقر انام اشرف برائے نام کہتا ہے کہ جب میں رسالہ شمائم امدادیہ مؤلفہ جناب محمد مرتضیٰ خاں صاحب قنوجی سلمہ اللہ تعالےٰ کے دیکھنے سے فارغ ہوا خیال آیا کہ میرے پاس بھی ایک مختصر ملفوظ شریف حضور پر نور حضرت پیر و مرشد قبلہ و کعبہ مدظلہم العالی کا موجود ہے جس کو ایک مخلص خادم نے مکہ معظمہ زادہا اللہ شرفاً و عظمۃً میں حاضر رہ کر فارسی زبان میں جمع کیا تھا اور یہ احقر بھی روزانہ اس کو دیکھ لیا کرتا تھا اگر وہ بھی اس کے شامل ہوجائے تو موجب تکثیر نفع طالبین ہے اس غرض سے میں نے ملفوظ مذکور خاں صاحب کو حوالہ کیا خاں صاحب نے ترجمہ کرکے میرے پاس بھیج دیا میں نے بنظر غور اس کو دیکھا اور جہاں شبہ ہوا اصل سے ملا کر مطابق کرلیا بعض مضامین متفرقہ بلا قید میں نے بھی فارسی

زبان میں لکھے تھے ان کی نسبت بھی خاں صاحب سے درخواست کرتا ہوں کہ ترجمہ کر کے اس کے آخر میں بطور ضمیمہ شامل فرمادیں میں یہ دعوی نہیں کرسکتا کہ ان ملفوظات میں ذرہ برابر تفاوت الفاظ و معانی کا نہیں یہ حافظہ تو حضرات محدثین رحمہم اللہ تعالی پر ختم ہوگیا مگر اپنے نزدیک بہت احتیاط کی گئی ہے سہو و خطا اللہ تعالی معاف فرمادے کہیں کہیں حواشی میں توضیحاً کچھ لکھ بھی دیا گیا ہے۔ فقط مقام کانپور ماہ جمادی الاول ۱۳۱۲ھ

# ملفوظ امداد الصادقین

فرمایا کہ لوگ گمان کرتے ہیں کہ طریقت شریعت سے جدا ہے بھلا یہ کیسے ہو سکتا ہے اقرار باللسان اشارہ طرف شریعت کے ہے اور تصدیق بالجنان سے مطلب طریقت ہے پس ایک بغیر دوسرے کے کام کا نہیں۔ اقرار بدوں تصدیق نفاق ہے اور تصدیق بلا اقرار بیکار۔ فرمایا کہ ہوالظاہر کنایہ شریعت ہے اور ہوالباطن طریقت ہے اگر شریعت نہ ہوتی۔ اسمائے الہٰیہ کا عرفان نہ ہوتا اور صفات اسما ظاہر نہ ہوتے مثلاً غفاری حق تعالی کیونکہ جب شریعت قائم نہ ہوتی منہیات معلوم ہوتے پس اظہار غفاری خداوند کریم کہاں سے ہوتا اور اسی طرح منتقم وغیرہ فرمایا کہ حق تعالے نے آیت کریمہ "وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون الآیۃ" میں لفظ عبد جو اختیار فرمایا ہے اس میں نکتہ ہے کیونکہ غلام اور مزدور میں بہت بڑا فرق ہے مزدور و ملازم سے ایک کام جو اس سے متعلق ہو لے سکتے ہیں۔ بخلاف غلام کے کہ اس کے واسطے کوئی خدمت معین نہیں ہے جو کام چاہا اس کے سپرد کردیا چاہیں جوتے اٹھوائیں یا قلمدان لینے کی خدمت متعلق کریں سب پھبتا ہے اسی طرح آدمی کو بھی کوئی خاص کام خدا نے نہیں مجھے رکھا اس میں یہ نکتہ ہے کہ تمام مخلوق میں ایک ایک صفات ہے اور انسان جامع ہے وہذا ہو معانی القول المشہور طریق الوصول الی اللہ بعدد انفاس الخلائق ای طریق وصول کل خلق مستقل۔ فرمایا کہ ایک روز دو آدمی آپس میں بحث کرتے تھے ایک کہتا تھا کہ حضرت شیخ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ حضرت غوث الاعظم قدس سرہ

سے افضل ہیں اور دوسرا حضرت غوث پاک کو شیخ پر فضیلت دیتا تھا ہیں نے کہا کہ ہم کو نہ چاہئے کہ بزرگوں کی ایک دوسرے پر فضیلت بیان کریں اگرچہ اللہ تعالےٰ نے فرمایا فضلنا بعضہم علی بعض لیکن ہم دیدۂ بصیرت نہیں رکھتے اس واسطے مناسب شان ہمارے نہیں ہے کہ ایسی جرأت کریں البتہ مرشد کو تمامی اس کے معاصرین پر فضیلت دینا مضائقہ نہیں کیونکہ ظاہر ہے باپ کی محبت چچا سے زیادہ ہوتی ہے اور اس میں آدمی معذور ہے اس نے دلیل پیش کی کہ جس وقت حضرت غوث پاک نے قدمی علیٰ رقاب اولیاء اللہ فرمایا تو حضرت معین الدین نے فرمایا۔ بل علیٰ عینی یہ ثبوت افضلیت حضرت غوث کا ہے ہیں نے کہا کہ اس سے فضیلت حضرت معین الدین صاحب کی حضرت غوث پر ثابت ہوتی ہے نہ برخلاف اس کے کیونکہ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت غوث اس وقت مرتبۂ الوہیت میں تھے اور حضرت شیخ مرتبہ عبودیت میں فرمایا کہ کلمہ لا الٰہ الا اللہ کے اعتبار سے مراتب ہر دل کے تین معنیٰ ہیں۔ لامعبود۔ لامطلوب۔ لاموجود الا اللہ اور یہ سب مراتب سے اعلیٰ ہے۔ فرمایا کہ کفر مظہر ایمان ہے وبرعکس اس کے اگر کفر مخلوق نہ ہوتا کوئی ایمان کو کیونکر جانتا۔ فرمایا سیر تین طرح پر ہے۔ سیر الی اللہ۔ وفی اللہ۔ من اللہ فرمایا کہ ایمان رجاء و خوف میں ہے۔ ہم لوگ رجا پر بھروسہ اور غرور کر رہے ہیں اور خوف کو بھول بیٹھے ہیں۔ فرمایا عاشق دو طرح پر ہے عاشق ذاتی و عاشق صفاتی اور عاشق ذاتی کا مرتبہ عاشق صفاتی سے زیادہ ہے کیونکہ عاشق ذاتی پر جو کچھ وارد ہوتا ہے اس کو ذات الٰہی سے جانتا ہے پس اس وجہ سے رضا و تسلیم میں مرتبہ عالی پاتا ہے۔ ایک دن حضرت غوث الاعظمؒ سات اولیاء اللہ کے ہمراہ بیٹھے ہوئے تھے ناگاہ نظر بصیرت سے ملاحظہ فرمایا کہ ایک جہاز قریب غرق ہونے کے ہے آپ نے ہمت و توجہ باطنی سے اس کو غرق ہونے سے بچالیا وہ ساتوں آدمی کہ عاشق ذات اور مرتبہ رضا و تسلیم میں ثابت قدم تھے اس امر حضرت غوث کو خلاف خیال کر کے آپ سے ناخوش ہوئے اور اپنی مجلس سے علیحدہ کر دیا۔ ایک دن دیکھا سات ڈھانچے ہڈیوں کے مسلم رکھے ہیں دریافت ہوا کہ ایک درندے نے خدا سے دعا مانگی کہ مجھ کو اپنے دوستوں کا گوشت کھلا ساتوں آدمی پیش کئے گئے اور اس

درندے نے گوشت ان مردان خدا کا کھانا شروع کیا جس وقت درندہ دانت مارتا وہ لوگ ہرگز دم نہ مارتے تھے یہاں تک کہ تمام گوشت اپنا راہ مولا میں نثار کر دیا اور صرف ہڈیاں باقی رہ گئیں۔ ایک شخص نے بیان کیا کہ ایک بزرگ کہتے تھے کہ تمام آدمی کیا مشرک کیا کافر کیا مومن سب کو خدا کی رسائی ہو سکتی ہے اسلام شرط نہیں ہے ارشاد فرمایا کہ یہ بزرگ باوجود کمال کے سیر اسماء میں تھے البتہ مرتبہ حقائق میں یہ درست ہے کیونکہ مرجع تمامی خلائق اللہ جل شانہ ہے فرماتا ہے وما من دابة الا هو آخذ بناصيتها ان ربي على صراط مستقيم۔ پس تمامی مخلوق صراط مستقیم پر ہے اور اسی وجہ سے اهدنا الصراط المستقيم پر کفایت نہ فرمایا انعمت علیہم کی قید لگائی۔ پس اس طور پر صراط مستقیم مرادف طریق نجات کا نہیں ہے اور مرتبہ حقائق میں تمامی آدمی متساوی الاقدام ہیں اور کونین میں مظاہر اسماء وصفات لطف وقہر ہیں۔ لیکن مرتبہ صورت میں جدا و متمائز ہیں اثنائے درس احیاء العلوم میں زبان فیض ترجمان سے فوائد عجیبہ بیان فرما رہے تھے مولانا اشرف علی صاحب نے عذر کیا کہ آج بعض مقامات متبرکہ کی زیارت کو گیا تھا اس وجہ سے حاضری میں دیر ہو گئی ارشاد فرمایا "جائے بزرگاں بجائے بزرگاں زیارت آثار بزرگاں میں برکت ہوتی ہے فرمایا انما الاعمال بالنیات تصوف کی جڑ ہے۔ فرمایا خوشبو لگاتے وقت سب نیتوں سے عمدہ نیت یہ ہے کہ خدا کی خوشنودی کی نیت کرے فان اللہ جمیل یحب الجمال۔ فرمایا ایک آدمی نے حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی غیبت کی آپ نے ایک طبق دینار کا اس کو ہدیۃً دیا لوگوں نے پوچھا یہ کیا معاملہ ہے امام صاحب نے فرمایا هل جزاء الاحسان الا الاحسان" اس شخص نے مجھ کو نعمت اخروی دی تو کیا میں اس کو دنیا کی نعمت بھی نہ دوں۔

بدی را بدی سہل باشد جزاء  اگر مردی احسن الی من اسا

فرمایا کہ اس زمانے میں فتوی پر عمل کرنا ہی تقوی ہے ایک متقی نے کسی کے گھر میں خط لکھا اور ذرا سی ناک لے کر خشک ہونے کو خط پر ڈال دی چونکہ بلا اجازت خاک لی تھی مواخذہ کیا گیا۔ فرمایا اگر نیت درست ہو تو آدمی آیۃ وهم في صلوتهم دائمون میں داخل ہو جائے گا یعنی حضور دائم میسر ہو۔ فرمایا کہ تواضع نفاق کے ساتھ مذموم ہے

فرمایا کہ ایک بزرگ حضرت بایزید بسطامی رح کی نماز جنازہ میں شریک نہ ہوسکے لوگوں نے ان سے سبب دریافت کیا جواب دیا کہ اصلاح نیت میں کوشش کرتا تھا صحیح نہیں ہونے پائی کہ نماز ختم ہوگئی۔ احیاء العلوم کا درس ہو رہا تھا مضمون یہ تھا کہ معاصی نیک نیتی سے طاعت نہیں ہوسکتے ارشاد فرمایا کہ یہ صحیح ہے بلکہ حدیث شریف جف القلم بما ھو کائن کے معنی یہی ہیں اور چونکہ حق تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے کہ یبدل اللہ سیئاتھم حسنات مراد سیئات سے وہ طاعات ہیں کہ اصل نیت میں طاعت تھی مگر بسبب عوارض کے سیئات ہوگئی حق سبحانہ تعالیٰ اپنے بے انتہا فضل سے ان عوارض کو رفع کرکے اس طاعت کو قبول فرماتا ہے تبدیل سے یہ مراد ہے وحدۃ الوجود کا ذکر فرماتے تھے مگر کلام بہت عالی تھا اس لئے لکھا نہ گیا (مترجم) فرمایا اخوت کی تین قسمیں ہیں اخوۃ نبی کہ تمام آدمی اولاد آدم ہیں۔ اخوۃ ایمانی۔ انما المؤمنون اخوۃ۔ اخوۃ عارفین۔ لانفرق بین احد من رسلہ۔ فرمایا کہ جناب مولوی رحمت اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ایک دن فرمایا کہ اجازت ہو تو حضرت سلطان روم خلد اللہ ملکہ کو آپ کے مراتب سے اطلاع دوں آپ نے جواب دیا کہ انتہائے عنایت سلطانی یہی ہوگی کہ اپنے حضور میں طلب فرمائیں گے جیسا کہ آپ کو طلب کیا تھا اور میں مکہ کو نہیں چھوڑنا چاہتا البتہ سلطان کی دعا چاہتا ہوں کیونکہ دعائے سلطان عادل مستجاب ہوتی ہے اور یہ استدعا سلاطین کے حضور میں بہت دشوار ہے پس مناسب ہے کہ آپ میرا سلام سلطان سے کہہ دیں کیونکہ جواب سلام ضروری دیں گے اور سلام دعا ہے پس اتنا ہی کافی ہے۔

سلام کو کہ طریق مسنون ہے ترک کرکے آداب عرض کرنا نہ چاہئے فرمایا کہ آیت وعلم آدم الاسماء کلھا میں علمائے ظاہر خیال کرتے ہیں کہ مراد اس سے اسماء عرفیہ ہیں اور حق یوں ہے کہ اس سے مراد حقائق اسماء ہے۔ فرمایا علماء آپس میں تنازع کرکے العلم حجاب الاکبر کے مصداق بن جاتے ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ صوفیا بدعت اختیار کرتے ہیں یہ کسی طرح یقین نہیں ہوتا کیونکہ صوفی کو جب صفائے قلب میسر ہوئے جو کچھ کہے گا حق کہے گا اور زبان حق سے کہے گا فرمایا کہ نیت نماز کی اول سے آخر تک

نزد حضرات صوفیہ کے ضروری ہے لیکن علماء اور فضلاء نے غایت رحم سے بنظر سہولت تنوی صرف اول نماز میں نیت کا دیا ہے امید ارحم الراحمین سے ہے کہ قبول فرمادے فرمایا آیت واعبد ربك حتی یاتیك الیقین میں علمائے ظاہر نے یقین سے موت مراد لی ہے لیکن نزد صوفیہ یقین کے تین مراتب ہیں علم الیقین عین الیقین اور سب سے بڑھ کر حق الیقین اور یہ ایسا مرتبہ ہے کہ جب آدمی مرتبہ ہو تو اقبل ان تموتوا پر پہنچتا ہے تب حاصل ہوتا ہے اور آدمی اپنے آپ میں نہیں رہتا اور اس مرتبہ پر پہنچ کر تکالیف شرعیہ ساقط ہو جاتی ہیں اور آیت میں انکے مذاق پر یہی مرتبہ مراد ہے لیکن یہ حالت صرف لمحہ دو لمحہ رہتی ہے مگر جن کو جامعیت میسر ہے وہ اس حالت میں بھی عبادت کو ترک نہیں کرتے ہیں۔ کیونکہ عبادت تذلل ہے اور محبوب (خدا) کی محبوب ہے فرمایا جنت العارفین لیس فیہا حور ولا قصور وما فیہ شئی الا ارنی ارنی اس میں محض تجلیات الٰہی ہوتے ہیں۔ فرمایا کہ چار مسئلوں میں متفکر تھا بعونہ تعالےٰ منکشف ہو گئے۔

(۱) وحدۃ الوجود (۲) تقدیر (۳) روح (۴) مشاجرات صحابہ فرمایا محبوبان خاص جب تقدیر پر اطلاع پاتے ہیں اس کے موافق عمل کرتے ہیں اور عجلت کے ساتھ اس کو انجام دیتے ہیں کیونکہ اس کے ہونے پر ترقی (مدارج) موقوف ہوتی ہے۔ پس چاہتے ہیں کہ اس امر سے فارغ ہو کر درجات عالیہ پر فائز ہو جائیں۔ چنانچہ بعد ارتکاب اپنی منزل مقصود پر پہنچ جاتے ہیں۔ برادران یوسف علیہ السلام نے ایک امر شنیع کیا اور مرتکب گناہ کبیرہ کے ہوئے باوجود اس کے علماء کا ان کی نبوت میں اختلاف ہے اور انبیاء کبائر (گناہ) سے معصوم ہیں قبل نبوت اور بعد نبوت اسی پر مشاجرت صحابہ کو قیاس کر لینا چاہئے انکو معلوم ہو چکا تھا کہ یہ ضروری ہونا ہے پس تعجیل در تعجیل جہاں تک امر محبوب میں ہو خوب ہے اور یہی تھی کہ دن کو لڑائی لڑتے تھے اور رات کو ایک دستر خوان پر کھانا کھاتے تھے فرمایا کہ نظر بعض عارفین کی اس باب پر نہیں ہوتی اور یہ باعث زوال اور محل عتاب ہے وہ لوگ اسباب کو محض بے سود سمجھتے ہیں حتی کہ دعا بھی نہیں مانگتے بلکہ ان کے نزدیک دعا کرنا منع ہے اور یہ غلطی ہے البتہ اگر مقام رضا کا غلبہ ہو تو مجبوری ہے۔ دعا کی چار قسمیں ہیں

اول دعائے فرض مثلاً نبی کو حکم ہو کہ اپنی قوم کے واسطے ہلاکت کی دعا کرے پس اس پر یہ دعا کرنا فرض ہے۔ دوم دعائے واجب جیسے دعائے قنوت۔ سوم دعائے سنت جیسے بعد تشہد اور ادعیہ ماثورہ۔ چہارم دعائے عبادت جیسا کہ عارفین کرتے ہیں اور اس سے محض عبادت مقصود ہے کیونکہ دعا میں تذلل ہے اور تذلل حق تعالیٰ کو محبوب ہے لہٰذا الدعاء مخ العبادۃ وارد ہوا ہے۔ ایک دن حضرت شاہ حاجی امام الدین رحمۃ اللہ علیہ علیل ہوئے آہ آہ کرنے لگے حضرت مفتی الٰہی بخش صاحب برادر حاجی صاحب کہ نسبت ارادہ بھی حاجی صاحب سے رکھتے تھے عیادت کو آئے اور کہا کہ آہ! آہ کیوں کرتے ہو اللہ اللہ کرو انہوں نے کچھ خیال نہ کیا اور آہ میں مشغول رہے ایک دن اتفاقاً حضرت مفتی صاحب بھی اسی درد میں مبتلا ہوئے اور اللہ اللہ کرنے لگے اور آہ منہ سے نہ نکالا حضرت شاہ صاحب نے تشریف لا کر فرمایا کہ جب تک آہ نہ کرو گے صحت نہ ہوگی چنانچہ یہی ہوا کہ مرض ترقی کرتا گیا کسی طرح تخفیف نہ ہوئی بالآخر مفتی صاحب نے آہ کرنا شروع کیا اور صحت حاصل ہوگئی یہ مقام عبودیت تھا اور تذلل و عبدیت محبوب (خدا) کو محبوب ہے اور اسی میں رضا و تسلیم بھی منظور ہے اور اللہ اللہ مقام الوہیت ہے فرمایا کہ مولد شریف تمامی اہل حرمین کرتے ہیں اسی قدر ہمارے واسطے حجت کافی ہے اور حضرت رسالت پناہ کا ذکر کیسے مذموم ہوسکتا ہے البتہ جو زیادتیاں لوگوں نے اختراع کی ہیں نہ چاہئیں۔ اور قیام کے بارے میں میں کچھ نہیں کہتا ہاں مجھ کو ایک کیفیت قیام میں حاصل ہوتی ہے مولانا اشرف علی صاحب نے استفسار کیا کہ رؤیت حق کی اس عالم میں ممکن ہے یا نہیں؟ فرمایا ممکن ہے معنی آیۃ لا تدرکہ الابصار وھو یدرک الابصار کے یہ ہیں کہ اس بصارت ظاہری سے رؤیت حق تعالیٰ ممکن نہیں ہے اور جب نظر بصیرت (باطنیہ) حاصل ہوجاتی ہے بصارت (ظاہری) پر غالب آتی ہے پس عارف حقیقت میں نظر بصیرت سے دیکھتا ہے اور اگر یہ سمجھے کہ آنکھوں سے دیکھتا ہے تو اس کی غلطی ہے دلیل اس بات کی کہ اس نظر سے نہیں دیکھا یہ ہے کہ اگر آنکھ بند کر لے رؤیت بدستور رہے۔ دوسرے یہ کہ دید آنکھوں کی عارضی محتاج نور آفتاب کی ہے بخلاف اس دید کے کہ محتاج نور بصیرت ہے بدوں پرتو اس

نور کے غیر ممکن و محال ہے پھر مولانا نے استفسار فرمایا کہ خطاب لن ترانی حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کیوں کیا گیا۔ ارشاد فرمایا کہ اس میں نفی رؤیت ہے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے اور یہ درست ہے کہ عارف دیکھتا ہے اپنی آنکھ سے نہیں دیکھتا بلکہ دیدہ حق سے دیکھتا ہے اور نیز اس میں نفی رؤیت ذات ہے کیونکہ فنائے عبد اس کو لازم ہے اور جب فنا ہوا پھر رویت کجا فرمایا کہ ایک دن دو طالب علم آپس میں بحث کرتے تھے ایک کہتا تھا کہ نماز بدون حضور قلب درست نہیں ہے کیونکہ لاصلوٰۃ الا بحضور القلب وارد ہوا ہے اور دوسرا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے قول سے استدلال کرتا تھا کہ آنحضرت فرماتے ہیں انی اجہز الجیش وانا فی الصلوٰۃ اس سے زیادہ کون امر منافی صلوٰۃ ہو سکتا ہے۔ آخر الامر آپ (حضرت صاحب) سے محاکمہ چاہا ارشاد ہوا کہ ان دونوں حدیثوں میں تعارض نہیں ہے مقربوں کو جب بادشاہوں کی حضوری ہوتی ہے امور لاحقہ عرض کرتے ہیں اور استخراج چاہتے ہیں اور بجا آوری خدمت کی کوشش کرتے ہیں پس یہ عین حضوری ہے نہ کہ منافی حضوری۔ فرمایا الولایۃ افضل من النبوۃ حق ہے لیکن مراد ولایت سے ولایت نبی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ ولایت توجہ الی اللہ ہے اور نبوت توجہ الی الخلق اور توجہ الی اللہ توجہ الی الخلق سے بہرحال افضل ہے جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم ولایت میں مستغرق ہوتے تھے توجہ الی الخلق جو لازمہ نبوت ہے کم ہو جاتی تھی پس فرماتے تھے کلمینی یا حمیراء تا کہ حضرت عائشہ الحمیرا رضی اللہ عنہا کی گفتگو سے توجہ الی الخلق عود کر آئے اور جب نبوت کہ توجہ الی الخلق سے مراد ہے غالب ہو کر شفقت و ترحم بحال خلق اس مرتبہ ہو جاتا تھا کہ ولایت میں نقص پیدا ہو تو ارشاد ہوتا تھا ارحنی یا بلال تا کہ ذکر الٰہی سے توجہ الی اللہ حالت اصلی پر آ جائے۔

فرمایا کہ مراتب یقین تین ہیں۔ علم الیقین مرتبہ ادنیٰ۔ عین الیقین مرتبہ وسطیٰ حق الیقین مرتبہ اعلےٰ ہے عین الیقین سے علم الیقین میں جانا حسنات الابرار سیئات المقربین ہے حق الیقین مرتبہ فنا فی الفنا ہے مثال اس کی یوں ہے کہ علم حرارت آتش کا علم الیقین ہے اور جب اس پر انگلی رکھی جائے عین الیقین ہے اور جب لوہے کو خوب آگ میں سرخ کیا جائے اور اس وقت لوہا انا النار کہے بجا ہے یہ مرتبہ حق الیقین ہے اور اس مرتبہ میں عبادت ساقط ہو جاتی ہے

لیکن یہ مرتبہ ہمیشہ نہیں رہتا تاہم جن کو جامعیت نصیب فرمائی ہے شریعت سے باز نہیں رہتا فرمایا الایمان بین الخوف والرجاء یہی خوف ورجاء جب مرتبہ علیا کو پہنچتا ہے اور دوسری کیفیت پیدا کرتا ہے قبض وبسط کہا جاتا ہے اور جب زیادہ ترقی حاصل ہوتی ہے اُنس وہیبت سے نام ہوتا ہے حقیقت واحدہ ہے کہ اختلاف کیفیات سے اختلاف اسماء ہوجاتا ہے کما ان النفس واحدۃ وباختلاف الکیفیات تسمّٰی تارۃ بالامّارۃ وتارۃ باللوامہ وتارۃ المُلْھِمَۃُ وتارۃ بالمطمئنہ اگر حالت بسط میں عبادت بجالایا ظہور یحبہم ہے یحبونہٗ اس وقت ہوگا کہ حالت قبض میں بھی کوئی فتور نہ ہوا اور ترک عبادت نہ کرے جیسا کہ بہتیرے آدمی گمراہ ہوجاتے ہیں شیخ کامل اسکا دفعیہ کرسکتا ہے۔ فرمایا مشہور ہے کہ بوجہ دعائے حضرت ابراہیم بن ادہم رحٖ ان کے صاحبزادے حضرت محمود نے وفات پائی۔ لیکن محققین کے نزدیک صحیح یہ ہے کہ بوجہ غایت محبت وشفقت پدری حضرت ابراہیم نے ان کو ایک دم سے بھر دیا ان سے تحمل نہ ہوسکا اس وجہ سے انتقال کیا جس طرح حضرت خواجہ باقی باللہ نے نان پز کو توجہ اتحادی دی اور اس کو تحمل دشوار ہوگیا۔ فرمایا مشہور ہے کہ حضرت محمود نسبت شیوخ کی صلب کرلیتے ہیں یہ غلط ہے بزرگوں سے عطا ہوتا ہے نہ کہ برعکس اصل یہ ہے کہ نسبت شیوخ کی اس مقام میں نسبت انبیاء علیہم السلام کے آگے پست ہوجاتی ہے جیسے کہ آفتاب کے سامنے چراغ نہیں جلتا فرمایا الایمان بین الخوف والرجاء جب عمل خیر کرے تو امید قبولیت کی رکھے کہ موقع رجاء کا ہے ایسے وقت میں عدم رجاء گناہ ہے فرمایا الشیخ فی قومہ کالنبی فی امتہ اور من اراد ان یجلس مع اللہ فالیجلس مع اھل التصوف" وغیرہ کو صوفیاء نے حدیث کہا ہے دراصل یہ سب احادیث ہیں اور دوسری حدیث میں بجائے اہل التصوف اہل الذکر صراحۃً موجود ہے اور اہل الذکر اہل التصوف ہیں پس حدیث نقل بالمعنٰی ہوگی اور اگر اس سے قطع نظر کیا جائے پس حدیث دو نوع کی ہیں۔ حدیث بالمعنی المتعارف (۲) حدیث کشفی چنانچہ فرمایا رسالتمآب صلے اللہ علیہ وسلم نے من رأنی فقد رأ الحق۔ اس کے دو معنی ہیں (اوّل) یہ کہ من رأنی فقد رأنی فان الشیطان لا یتمثل بی، دوم یہ کہ من رأنی فقد رأ اللہ تعالیٰ پس جب زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

کی میسر ہوئی یا دیدار پروردگار جو کچھ مسموع ہو گا یا قلب پر وارد ہو گا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے وارد ہو گا یا خدائے پاک کی طرف سے پس حدیث کشفی نام رکھنے میں کیا مضائقہ ہے اور ہمارے علماء اس زمانہ میں جو کچھ قلم میں آتا ہے بے محابا فتویٰ دے دیتے ہیں۔ علمائے ظاہر کے لئے علم باطن بہت ضروری ہے بدوں اس کے کچھ کام درست نہیں ہوتا۔ فرمایا ہمارے علماء مولد شریف میں بہت تنازع کرتے ہیں تاہم علماء جواز کی طرف بھی گئے جب صورت جواز کی موجود ہے پھر کیوں ایسا تشدد کرتے ہیں اور ہمارے واسطے اتباع حرمین کافی ہے البتہ وقت قیام کے اعتقاد تولد کا نہ کرنا چاہیئے اگر احتمال تشریف آوری کا کیا جائے مضائقہ نہیں کیونکہ عالم خلق مقید بزمان ومکان ہے لیکن عالم امر دونوں سے پاک ہے پس قدم رنجہ فرمانا ذات بابرکات کا بعید نہیں۔ فرمایا واسطے تقویت حافظہ کے یا علیمُ علّمنی ما لم اکن اعلم یا علیم اکتالیس بار بعد نماز عصر پڑھنا چاہیئے اور سورہ فاتحہ بعد نماز فجر گیارہ بار پڑھنا چاہیئے یا روٹی پر لکھ کر کھالیں۔ فرمایا ؎

یک زمانہ صحبت با اولیاء بہتر از صد سالہ طاعت بے ریا

اس میں زمان عام نہیں ہے بلکہ مخصوص ہے جب لِیْ مَعَ اللّٰہِ وَقْتٌ میسر ہو وہ وقت مراد ہے اور فرمایا کہ ایک دم میں ولایت حاصل کرنے کے لئے خدمت کرنا چاہیئے جیسے کہ حضرت شاہ بھیک رحمۃ اللہ علیہ مرید حضرت ابو المعالی قدس سرہٗ اپنے مرشد کی انواع اقسام کی خدمت کرتے تھے اور بڑی مشقت کرتے تھے دن کو دن اور رات کو رات نہیں جانتے تھے۔ ایک دن شاہ صاحب نے نکال دیا (یہ نکالنا بزرگوں کا محض ظاہری ہوتا ہے لیکن قلب سے کھینچتے ہیں) حضرت شاہ بھیک صاحب شہر کے گرد گھومنے لگے ایک دن شاہ صاحب کی اہلیہ نے کہا کہ تم نے ایسے شخص کو نکال دیا اگر وہ ہوتا تو کوئی کام کرتا شاہ صاحب نے فرمایا کہ میں نے نکال دیا ہے تم نے تو نہیں نکالا بلا لو غرضکہ شاہ بھیک کو طلب کر کے کوٹھے کی چھت بنانے کا حکم دیا حضرت شاہ بھیک بے تکلف اکیلے بنانے لگے اور بڑی بڑی لکڑیوں کو کاٹ وتراش کر چھت بنانا شروع کیا حضرت کو یہ خدمت پسند آئی کیونکہ ان کی مشقتیں انتہا کو پہنچ گئیں تھیں حضرت شاہ صاحب

نے ایک دم میں توجہ باطنی سے کمال کو پہنچا دیا یہ ان کی محنت کا پھل تھا فرمایا یجوز تصور المطلوب علی صورة الشیخ اذا کان الطالب عارفاً ذاکشف ۔ اکثر اوقات فرماتے ہیں کہ مجھ میں کچھ نہیں ہے البتہ یہ امید ہے کہ تم لوگوں کو توسل سے میری نجات ہو جائے گی اور موافق اعتقاد و گمان تم لوگوں کے مجھ کو بھی حصہ (رحمت خدا سے ملے) بوجہ تم لوگوں کے اللہ تعالیٰ یاد آجاتا ہے اور گونہ اس کے ذکر میں مشغولی ہوتی ہے ۔ فرمایا کہ ضیاء القلوب کو میں نے ۹ جزو میں لکھا تھا چار جزو کی اجازت ملی اور پانچ جزو کہ ثمرات میں تھے ممنوع الاظہار والافشاء ہو گئے ! فرمایا کلام امر کی حقیقت میں نفسی ہے پھر بھی الفاظ کو کلام اللہ کہتے ہیں ۔ یہی حال تمامی صفات کا ہے یہی معنی ہیں ہمہ اوست اور وحدة الوجود کے اور یہی ہے بی یسمع وبی یبصر وبی یبطش الحدیث ۔ فرمایا ایک آدمی خاندان نقشبندیہ میں مرید تھا لیکن اس کی طبیعت ذکر بالجہر سے مناسب تھی اور ذکر جہر سے اس کو لذت ملتی تھی اسکے مرشد نے تلقین ذکر خفی کی کی ترک جہر سے انقباض ہو گیا اور وہ لذت جو حاصل ہوتی تھی جاتی رہی مجھ سے اپنا حال بیان کیا میں نے کہا کہ ہر شخص کو ایک ذکر مخصوص سے مناسبت ہوتی ہے بعض کو خفی سے بعض کو جلی سے بعض کو خیال تصور سے تمہارے لئے ذکر جلی مناسب ہے نہ خفی اس نے مرشد کی تعلیم کا عذر کیا میں نے جواب دیا کہ جب یہ عذر تھا تب عرض حال کیا ضرور تھا ۔ جب مدینہ شریف پہنچے ایک برادر ارشادی کے پاس ان کے حسب درخواست ضیاء القلوب نقل کے واسطے لے گیا وہ ایسے بزرگ تھے کہ ان کا ذکر نفی و اثبات اس درجہ پر پہونچ گیا تھا کہ جب لاالٰہ کہتے تاریکی ہو جاتی اور چادر وغیرہ کچھ نہ رہتی سب فنا ہو جاتی اور جب الا اللہ کہتے ایک نور ظاہر ہوتا یہ دونوں کیفیت معلوم ہوتی تھیں ، ایک شخص یہ حالت دیکھ کر متحیر رہتا تھا جب تحقیق کیا امر واقعی دریافت ہوا کہ یہ آثار ذکر ان حضرات کا ہے غرضکہ انہوں نے ضیاء القلوب لے کر ان نقشبندی کو واسطے نقل کے دی ہنگام نقل فیض ظاہر ہوا اور انبساط حاصل ہوا شکریہ بجا لائے اور ضیاء القلوب اپنے واسطے نقل کی ۔ فرمایا کہ بعض لوگوں کی عادت ہوتی ہے کہ بزرگوں کی چھان بین میں رہتے ہیں ۔ یہ امر مذموم اور ممنوع ہے قال اللہ تعالیٰ لا تدخلوا بیوتاً غیر بیوتکم بزرگوں کے حضور میں اپنے دل کی نگہداشت کرنا چاہئے ع

پیش اہل دل نگہدارید دل ۔

ایک دن ایک صاحب میرے پاس آئے اور اپنی نسبت سے میرا تفتیش حال کرنے لگے میں نے کہا کہ یہ امر بہت برا ہے اہل نسبت اگر اپنی پونجی چھپانا چاہے تو پتہ بھی نہ لگنے دے یہ سن کر میرے زانو پکڑ لئے اور عذر کرنے لگے فرمایا کہ الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ بصیغہ خطاب میں بعض لوگ کلام کرتے ہیں یہ اتصال معنوی پر مبنی ہے لہ الخلق والامر عالم امر مقید بجہت و طرف و قرب و بعد وغیرہ نہیں ہے پس اس کے جواز میں شک نہیں ہے، فرمایا کہ وظائف میں عدد طاق عمدہ ہیں نو ہوں یا گیارہ ایک آدمی نے پوچھا کہ ہمہ اوست اور لاموجود کے کیا معنی فرمایا کہ دونوں مرادف ہیں جو کوئی طالب علم ہو اس کے معنے سمجھ سکتا ہے اس کی مثال یوں ہے کہ جیسے مہندس نقشہ کسی عمارت کا اپنے ذہن میں خیال کرے اور تصور کرے پس اصل میں وجود تمام عمارت کا ہوگا بعدہ در و دیوار ظاہر ہوں گے وہ پرتو حاضر فی الذہن کے ہوں گے اسی طرح صفات اللہ کے ہیں مثل علم و قدرت اور تمامی کائنات پرتو انہیں دو صفات کے ہیں تمام مخلوق علم حق تعالیٰ میں تھی اسی کے موافق ظاہر ہوئی پس یہ سب پرتو و ظل علم الٰہی ہے اور ظاہر ہے کہ خدا کے صفات اسکی ذات سے علیحدہ نہیں ہیں لامحالہ لاموجود الا اللہ و ہمہ اوست پیدا ہے جملہ اول فانی آخر فانی اور درمیان میں جو کچھ ظاہر ہوا محض خیال و تصور ہے اور کہتے ہیں کہ یہ مسئلہ کشفی ہے میں کہتا ہوں کہ کشفی بھی ہے اور عقلی و نقلی بھی نہ صرف کشفی عقل کے کئی اقسام ہیں عقل معاش و معاد عقل کل و جزء معقولی جو عقل معاد نہیں رکھتے نامعقول ہیں۔ فرمایا کہ شیطان انواع و اقسام سے انسان کو وسوسے میں ڈالتا ہے کبھی بالکلیہ عبادت سے پھیر دیتا ہے اور کبھی عبادت اعلیٰ سے ادنیٰ پر مائل کرتا ہے ؎

حج زیارت کردن خانہ بود! حج رب البیت مردانہ بود

کبھی حج رب البیت سے باز رکھ کے رغبت حج مکان کی دیتا ہے اور جہاد اکبر سے جہاد اصغر کی طرف متوجہ کرتا ہے۔ فرمایا کہ تمام لطائف بالائے عرش ہیں تصور کرنا چاہئے کہ ان کے حقائق سے فیض حاصل ہوتا ہے فرمایا کہ مذہب و ملت عشق جدا ہے جیسا کہ مولانا روم فرماتے ہیں ؎

ملت عاشق ز ملت ہا جدا است عاشقاں را مذہب و ملت خدا است!

مجھ کو اس آیت سے تسکین و تشفی ہو گئی وما علیک من حسابھم من شئی وما من حسابک علیھم من شئی اور فرمایا کہ جو کچھ مثنوی میں ہے اس کی تعلیم روحانی مجھ کو حضرت مولانا روم

